وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا ط (پ۱۴-النحل ۱۸) اور اگر اللہ کی نعمتیں گنو تو انہیں شمار نہ کرسکو گے۔

کی تفسیر میں کہتے ہیں کہ "نِعْمَةَ اللّٰهِ" سے مراد حضور ﷺ ہیں اور اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَالَّذِیْ جَآءَ بِالصِّدْقِ وَصَدَّقَ بِهٖۤ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُتَّقُوْنَ ○ (پ۲۴-الزمر۳۳) اور وہ جو یہ سچ لے کر تشریف لائے اور وہ جنہوں نے ان کی تصدیق کی یہی ڈر والے ہیں۔

مندرجہ بالا آیت کی تفسیر میں اکثر مفسرین رحمہم اللہ "جَآءَ بِالصِّدْقِ" سے حضور ﷺ مراد لیتے ہیں اور بعض مفسرین نے کہا ہے کہ جس نے تصدیق کی وہ بھی وہی ہیں۔

صَدَّقَ کو غیر مشدد یعنی تخفیف کے ساتھ بھی پڑھا ہے اور دوسروں نے کہا کہ اس سے حق کی تصدیق کرنے والے مومنین مراد ہیں اور ایک روایت میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور ایک روایت میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم مراد ہیں۔ اس کے علاوہ اور بھی بہت سے اقوال مروی ہیں۔

حضرت مجاہد رحمۃ اللہ علیہ آیہ کریمہ

اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ ○ (پ۱۳-الرعد ۲۸) سن لو اللہ کی یاد ہی میں دلوں کا چین ہے۔

کی تفسیر میں کہتے ہیں "ذکر اللہ" سے مراد حضور ﷺ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ہیں۔

(تفسیر درمنثور جلد۴ صفحہ ۶۴۲، تفسیر ابن جریر جلد ۱۳ صفحہ ۹۸)

## دوسری فصل

# اللہ عزوجل کا حضور ﷺ کو شاہد بنانا اور آپ ﷺ کی تعریف وثناء بیان کرنا

اللہ عزوجل نے حضور ﷺ کو خطاب کرتے ہوئے فرمایا:

یٰۤاَیُّهَا النَّبِیُّ اِنَّاۤ اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِیْرًا ○ وَّدَاعِیًا اِلَى اللّٰهِ بِاِذْنِهٖ وَسِرَاجًا مُّنِیْرًا ○ (پ۲۲-الاحزاب ۴۵-۴۶) اے غیب کی خبریں بتانے والے (نبی) بے شک ہم نے تمہیں بھیجا حاضر ناظر اور خوشخبری دیتا اور ڈر سناتا اور اللہ کی طرف اس کے حکم سے بلاتا اور چمکا دینے والا آفتاب۔

اللہ عزوجل نے اس آیہ کریمہ میں قسم قسم کے مراتب جلیلہ، اوصاف حمیدہ آپ ﷺ کی مدح میں بیان فرمائے۔ منجملہ یہ کہ اللہ عزوجل نے آپ ﷺ کو شاہد (حاضر و ناظر) اپنی امت پر اپنی طرف سے تبلیغ رسالت کی بناء پر بنایا۔ یہ حضور ﷺ کی ہی خصوصیت ہے اور مبشر (بشارت وخوشخبری دینے والا) فرمانبرداروں کے لئے اور نذیر (ڈر سنانے والا) نافرمانوں کو اور داعی (بلانے والا) توحید الٰہی اور اس کی عبادت کی طرف اور سراج منیر (چمکا دینے والا آفتاب) کہ حق کی (حق کے لئے)

آپ ﷺ سے ہدایت لے، ان اوصاف حمیدہ سے یاد کیا۔

ابن یسار رحمۃ اللہ علیہ سے بالاسناد مروی کہ انہوں نے عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ سے ایک ملاقات میں دریافت کیا کہ مجھے حضور ﷺ کے اوصاف حمیدہ کی خبر دیجئے۔

انہوں نے کہا: ضرور! خدا کی قسم تورات میں حضور ﷺ کی بعض ایسی صفتیں بیان کی گئی ہیں جن کا ذکر قرآن میں بھی ہے کہ اے نبی بیشک ہم نے آپ ﷺ کو شاہد، مبشر، نذیر اور بے پڑھوں کا محافظ بھیجا۔ آپ ﷺ میرے بندے اور رسول ہیں، میں نے تمہارا نام متوکل (اللہ پر بھروسہ کرنے والا) رکھا۔ نہ آپ ﷺ بدخلق، سخت دل، بازاروں میں چلّانے والے اور نہ برائی کے بدلے برائی کرنے والے ہیں بلکہ عفو و درگزر اور بخشنے والے ہیں۔ اللہ عزوجل آپ ﷺ کی اس وقت تک ہرگز قبض روح نہ فرمائے گا جب تک آپ ﷺ کی وجہ سے **لَاۤ اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰهُ** کے ذریعہ باطل دین وملت کی درستگی نہ فرمادے۔ آپ کے سبب سے اللہ عزوجل اندھے، بہرے اور غافل دلوں کو کھولے گا۔ (صحیح بخاری جلد ۶ صفحہ ۱۱۳)

اسی طرح عبداللہ بن سلام (صحیح بخاری جلد ۳ صفحہ ۵۹، سنن دارمی جلد ۱ صفحہ ۵) وکعب احبار (سنن دارمی جلد ۱ صفحہ ۴) سے بھی منقول ہے۔ بعض سندوں (تفسیر ابن حاتم سورۃ الفتح عن وھب بن منبہ کمافی مناھل الصفاء للسیوطی صفحہ ۳۴) سے ابن اسحاق رحمۃ اللہ علیہ سے یہ بھی آیا ہے۔ اور نہ بازاروں میں چلائیں گے اور نہ بے حیائی کو اپنا لباس بنائیں گے اور نہ یاوہ گوئی کریں گے، میں آپ ﷺ کو ہر خوبی سے آراستہ کرلوں گا اور ہر کمال وخوبی عطا کروں گا۔ تسکین کو آپ ﷺ کا لباس، نیکی کو آپ ﷺ کا شعار بناؤں گا۔ آپ ﷺ کے سینۂ مبارک میں تقویٰ رکھوں گا اور حکمت آپ ﷺ کی عقل، صدق و وفا آپ ﷺ کی طبیعت، عفو وخیر خواہی آپ ﷺ کا خلق، عدل آپ ﷺ کی سیرت، حق آپ ﷺ کی شریعت، ہدایت آپ ﷺ کا امام، اسلام آپ ﷺ کی ملت اور احمد آپ ﷺ کا اسم مبارک ہوگا۔ آپ ﷺ کے ذریعہ (لوگوں کو) گمراہی سے ہدایت دوں گا اور آپ ﷺ کے سبب جہالت کے بعد علم سکھاؤں گا اور آپ ﷺ کی وجہ سے گمنامی سے نکال کر بلند کروں گا اور آپ ﷺ کی وجہ سے غیر معروف کو مشہور کروں گا اور آپ کی وجہ سے کمی کے بعد زیادتی کروں گا، تنگی کے بعد فراخی دوں گا، جدائی کے بعد جمع کروں گا۔ باہم مختلف قلوب، منتشر خواہشوں اور بکھری ہوئی امتوں کے درمیان محبت ووِداد (ملاپ) پیدا کروں گا۔ آپ ﷺ کی امت کو بہتر امت بناؤں گا جو ان لوگوں کے لئے پیدا کی گئی ہے۔

ایک اور حدیث میں ہے کہ حضور ﷺ نے اپنی ان صفات وتعریف کی خبر دی جو توریت میں مذکورہ ہیں۔ (توریت میں مذکور ہے کہ) میرا بندہ احمد مختار ہوگا، جس کی پیدائش کی جگہ (مولد) مکہ مکرمہ اور ہجرت کا مقام مدینہ منورہ یا طیبہ ہوگا۔ آپ ﷺ کی امت اللہ عزوجل کی ہر حال میں بہت حمد کرنے والی ہوگی۔

(سنن دارمی جلد ۱ صفحہ ۵، طبرانی کبیر جلد ۱ صفحہ ۱۰۹، مجمع الزوائد جلد ۸ صفحہ ۲۷۱)

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

اَلَّذِیْنَ یَتَّبِعُوْنَ الرَّسُوْلَ النَّبِیَّ الْاُمِّیَّ ۔ وہ جو غلامی کریں گے اس رسول بے پڑھے غیب کی خبریں

(پ۹- الاعراف ۱۵۷) دینے والے کی۔

نیز فرمایا:

فَبِمَا رَحْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ لِنْتَ لَهُمْ (پ۴- آل عمران ۱۵۹) تو کیسی کچھ اللہ کی مہربانی ہے کہ اے محبوب تم ان کے لئے نرم دل ہوئے۔

حضرت فقیہہ ابواللیث سمرقندی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اللہ عزوجل نے لوگوں پر اپنے اس احسان کو یاد دلایا کہ ہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو مومنین پر رحیم (مہربان) روف (کرم فرما) ہر ایک سے نرمی کرنے والا بنایا ہے۔ اگر ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بد خلق اور سخت گو بناتے تو یقیناً یہ لوگ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس سے نکل جاتے لیکن اللہ عزوجل نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو درگزر کرنے والا، سخی، نرم دل، خوش رو، نیکو کار اور بڑا مہربان بنایا۔ ایسا ہی ضحاک رضی اللہ عنہ کا بھی قول ہے۔ اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَكَذٰلِكَ جَعَلْنٰكُمْ اُمَّةً وَّسَطًا لِّتَكُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ وَيَكُوْنَ الرَّسُوْلُ عَلَيْكُمْ شَهِيْدًا (پ۲- البقرہ ۱۴۳) اور بات یوں ہی ہے کہ ہم نے تمہیں کیا سب امتوں میں افضل کہ تم لوگوں پر گواہ ہو اور یہ رسول تمہارے نگہبان و گواہ۔

ابوالحسن قابلی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اللہ عزوجل نے اس آیت میں ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی فضیلت اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کی فضیلت ظاہر فرمائی ہے اور دوسری آیت میں مذکور ہے۔ اللہ عزوجل فرماتا ہے:

هُوَ سَمّٰكُمُ الْمُسْلِمِيْنَ ۵ مِنْ قَبْلُ ۔(پ۱۷- الحج ۷۸) اللہ نے تمہارا نام مسلمان رکھا ہے اگلی کتابوں میں۔

اور اس میں یہ بھی اشارہ ہے کہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم تم پر گواہ ہو اور (اے امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم) تم لوگوں پر گواہ بنو۔ اسی طرح اللہ عزوجل یہ بھی فرماتا ہے:

فَكَيْفَ اِذَا جِئْنَا مِنْ كُلِّ اُمَّةٍ بِشَهِيْدٍ وَّجِئْنَا بِكَ عَلٰى هٰٓؤُلَآءِ شَهِيْدًا ۵ (پ۵- النساء ۴۱) تو کیسی ہو گی جب ہم ہر امت میں سے ایک گواہ لائیں اور اے محبوب تمہیں ان سب پر گواہ و نگہبان بنا کر لائیں

اللہ عزوجل کا یہ فرمان "وَسَطًا" کے معنی عادل و پسندیدہ کے ہیں۔ اس طرح اس آیت کے یہ معنی ہوتے ہیں کہ جس طرح ہم نے تمہیں ہدایت کی ہے۔ اسی طرح ہم نے تم کو خاص کر کے فضیلت دی ہے۔ بایں طور کہ ہم نے تم کو عادل و پسندیدہ امت بنایا تا کہ انبیاء سابقین علیہم السلام کے لئے ان کی امت پر تم گواہی دو اور یہ رسول تمہاری سچائی (صدق) کی گواہی دیں۔

ایک روایت میں ہے۔ اللہ عزوجل (روز محشر) جب انبیاء کرام علیہم السلام سے پوچھے گا کہ کیا تم نے تبلیغ کی؟ (میرا پیغام پہنچایا) انبیاء علیہم السلام جواب میں عرض کریں گے: ہاں۔ پھر ان کی امتیں کہیں گی۔ ہمارے پاس کوئی بشیر و نذیر نہیں آیا۔ تو اس وقت حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی امت پیش ہو کر انبیاء علیہم السلام کی گواہی دے گی اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان کو اس (الزام عدم بشیر و نذیر) سے پاک کریں گے۔ (صحیح بخاری جلد ۶ صفحہ ۱۸)

بعض مفسرین یہ معنی بیان کرتے ہیں کہ تم ہر اس شخص پر حجت ہو، جو تمہاری مخالفت کرے اور یہ رسول اللہ ﷺ تم پر حجت ہیں۔ اس کو سمرقندی رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کیا۔ اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَبَشِّرِ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنَّ لَهُمْ قَدَمَ صِدْقٍ عِنْدَ رَبِّهِمْ ؕ (پ ۱۱- یونس ۲) اور ایمان والوں کو خوشخبری دو کہ ان کے لئے ان کے ربّ کے پاس سچ کا مقام ہے۔

قَدَمَ صِدْقٍ کی تفسیر میں حضرت قتادہ اور حضرت حسن اور حضرت زید بن اسلم رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ هُوَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَشْفَعُ لَهُمْ یعنی اس سے مراد حضور ﷺ ہیں کہ ان کی شفاعت فرمائیں گے۔ (ابن جریر طبری جلد ۱۱ صفحہ ۵۹)

حضرت حسن رحمۃ اللہ علیہ سے یہ بھی مروی ہے کہ اس سے مراد ان کی وہ مصیبت ہے جو ان کے نبی کے سبب سے دور ہوتی ہے۔ (یعنی نبی کا وجود قدم صدق اور خوشی کا سبب ہوتا ہے کہ مصیبتیں ان کے وجود کی برکت سے دور ہوتی ہیں۔)

(تفسیر درمنثور جلد ۴ صفحہ ۳۴۲)

اسی آیت کی تفسیر میں حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے یہ بھی مروی ہے۔ (عن ابی مردویہ عن ابی سعید کمانی تفسیر درمنثور جلد ۴ صفحہ ۳۴۲)

هِيَ شَفَاعَةُ نَبِيِّهِمْ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هُوَ شَفِيْعُ صِدْقٍ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۔ وہ ان کے نبی محمد ﷺ کی شفاعت ہے کہ اللہ عزوجل کے حضور سچے سفارشی ہیں۔

سہل بن عبداللہ تستری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں۔ وہ پہلی رحمت ہے جو حضور ﷺ کے وجود گرامی میں ودیعت کی ہے اور محمد بن علی ترمذی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ صادقین و صدیقین کے امام، شفیع، مطاع اور ایسے سائل کہ جن کی بات مانی گئی، محمد ﷺ ہیں۔ اس کو ترمذی رحمۃ اللہ علیہ سے سلمی رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کیا۔

## تیسری فصل

# اللہ عزوجل کا حضور ﷺ کو کمال دلجوئی اور بڑے احسان کے ساتھ یاد کرنا

اللہ عزوجل کے حضور ﷺ پر لطف و مہربانی میں سے یہ آیت کریمہ بھی ہے:

عَفَا اللّٰهُ عَنْكَ لِمَ اَذِنْتَ لَهُمْ ۔ (پ ۱۰- التوبہ ۴۳) اللہ تمہیں معاف کرے تم نے انہیں کیوں اذن دے دیا۔

ابو محمد مکی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں (اس آیت کی تفسیر میں) یہ روایت بیان کی گئی ہے کہ اللہ عزوجل کا عَفَا اللّٰهُ عَنْكَ سے کلام کی ابتداء کرنا اس کا قائم مقام ہے کہ اللہ عزوجل نے اصلاح کرتے ہوئے عزت عطا فرمائی۔

عون بن عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ آپ ﷺ کو پہلے اس سے کہ لغزش کی خبر دیں عفو کی خبر دی ہے۔

(تفسیر درمنثور جلد ۴ صفحہ ۲۱)

حضرت ابو اللیث سمرقندی رحمۃ اللہ علیہ نے بعض علماء سے نقل کرتے ہوئے اس کے معنی یہ بیان کئے ہیں کہ اے سلیم القلب اللہ عزوجل نے آپ ﷺ کو عافیت دی ہے کیونکہ تم نے ان کو اذن دے دیا۔ وہ فرماتے ہیں کہ اگر حضور ﷺ کو خطاب میں

ابتداً کلام لِمَ اَذِنتَ سے کیا جاتا تو یقیناً یہ اندیشہ تھا کہ ہیبت کلام سے آپ ﷺ کا قلب مبارک شق ہو جاتا لیکن اللہ عزوجل نے اپنی رحمت سے حضور ﷺ کو پہلے ہی عفو کی خبر دے دی حتیٰ کہ آپ ﷺ کو سکون قلب حاصل ہو گیا۔ اس کے بعد فرمایا کہ کیوں آپ ﷺ نے انہیں تخلف (پیچھے رہنے) کی اجازت دے دی یہاں تک کہ عذر خواہی میں پتہ چل جاتا کہ کون صادق ہے اور کون کاذب۔

اس انداز خطاب میں اشارہ ہے کہ بارگاہ الٰہی میں آپ ﷺ کی بڑی قدر و منزلت ہے۔ جو اہل بصیرت ہیں ان پر یہ بات مخفی نہیں ہے۔ منجملہ اس کے کہ اللہ عزوجل نے آپ ﷺ کی قدر و منزلت کی ہو اور آپ ﷺ کو بھلائی سے یاد کیا ہو، یہ ہے کہ اس کی کُنہ (حقیقت، تہہ وغیرہ) کی معرفت سے پہلے ہی آپ ﷺ کے قلب مبارک کی رگیں شق ہو جائیں۔

نفطویہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ (فافہم) لوگ یہ گمان کرنے لگے ہیں کہ اس آیت میں (معاذ اللہ) اللہ عزوجل نے عتاب فرمایا ہے حالانکہ حضور ﷺ اس سے بری ہیں بلکہ حضور ﷺ کو اختیار دیا گیا تھا۔ پس جب حضور ﷺ نے ان کو اذن دے دیا تو اللہ عزوجل نے آپ ﷺ کو آگاہ کر دیا کہ اگر آپ ﷺ ان کو اذن نہ دیتے تو یقیناً یہ لوگ اپنے نفاق کی وجہ سے گھر میں ہی بیٹھے رہتے۔ اس کے علاوہ اس بات کی بھی خبر دے دینا ہے کہ ان کو اذن دینے میں بھی کوئی مضائقہ نہیں۔ (البتہ اگر اذن نہ دیتے تو نفاق علی الاعلان آشکارا ہو جاتا۔ مترجم غفرلہ)

فقیہہ قاضی (ابوالفضل عیاض ''اللہ عزوجل ان کو توفیق دے) فرماتے ہیں کہ اس مسلمان پر جو اپنے نفس پر مجاہدہ کرتا ہے اور اس کے اخلاق (عادات) زمام شریعت کے تابع ہیں واجب ہے کہ قرآنی آداب سے اپنے قول و فعل، معاملات اور محاورات میں ادب سیکھے کیونکہ ادب ہی معرفت حقیقی کی کُنہ ہے اور ادب ہی دینی و دنیاوی گلدستہ ہے۔ اس بے مثال مہربانی پر خوب غور و فکر کرے۔ جو سوال میں اس ربّ الارباب (مالک الملک اللہ عزوجل) جو کائنات پر بے شمار انعام کرتا ہے اور ہر ایک سے بے نیاز ہے کی جانب سے ہے اور ان فوائد کو حاصل کرنے کی کوشش کرے جو اس میں پنہاں ہیں اور سمجھے کہ کس طرح اظہار ناپسندیدگی (عتاب) سے پہلے لطف و کرم کے ساتھ کلام کی ابتداء فرماتا ہے۔ اگر یہاں بالفرض (معاذ اللہ) کوئی گناہ ہو بھی تو گناہ کے ذکر سے پہلے عفو و بخشش کا ذکر کر کے محبت و اُنسیت کی باتیں کی ہیں۔

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَلَوْ لَآ اَنْ ثَبَّتْنَاكَ لَقَدْ كِدْتَّ تَرْكَنُ اِلَيْهِمْ شَيْـًٔا قَلِيْلاً ۔(پ۱۵- اسراء۷۴) — اور اگر ہم تمہیں ثابت قدم نہ رکھتے تو قریب تھا کہ تم ان کی طرف کچھ تھوڑا سا جھکتے۔

بعض متکلمین کہتے ہیں۔ انبیاء (سابقین) علیہم الصلوٰۃ والسلام پر ان کی لغزشوں کے بعد اللہ عزوجل نے عتاب فرمایا ہے لیکن ہمارے نبی ﷺ کو لغزش کے واقعہ ہونے سے پہلے عتاب کیا ہے تاکہ اس کے صدور میں سخت رکاوٹ ہو جائے اور شرائط محبت کی حفاظت بھی ہو۔ (حضور ﷺ پر اللہ عزوجل کا) یہ انتہائی لطف و کرم ہے۔

اس کے بعد اس پر نظر و فکر کرو کہ عتاب اور اس کے خوف کے ذکر سے کہ آپ ﷺ اس کی طرف مائل ہوں، کس طرح

اللہ عزوجل نے ثبات وسلامتی کا ذکر کیا۔ دوران عتاب ہی میں برأت اور تخویف کے مابین آپ ﷺ کا مامون ومحفوظ ہونا آپ کی بڑی بزرگی ہے۔ اسی طرح اللہ عزوجل فرماتا ہے:

قَدْ نَعْلَمُ اِنَّهٗ لَیَحْزُنُكَ الَّذِیْ یَقُوْلُوْنَ فَاِنَّهُمْ لَا یُكَذِّبُوْنَكَ ۔(پ۷۔ الانعام ۳۳)

ہمیں معلوم ہے کہ تمہیں رنج دیتی ہے وہ بات جو یہ کہہ رہے ہیں، تو وہ تمہیں نہیں جھٹلاتے۔

اس کی تفسیر میں حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ابوجہل نے حضور ﷺ سے کہا تھا کہ ''ہم تم کو تو نہیں جھٹلاتے لیکن جو تم لائے ہو اس کی ہم تکذیب کرتے ہیں۔'' اس پر اللہ عزوجل نے یہ آیت کریمہ نازل فرمائی۔

ایک روایت یہ بھی ہے کہ جب حضور ﷺ کی قوم نے حضور ﷺ کو جھٹلایا تو اس پر آپ ﷺ کو حزن وملال ہوا۔ اسی وقت حضرت جبریل علیہ السلام حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ آپ ﷺ کس چیز کا غم کرتے ہیں؟

فرمایا: مجھ کو میری قوم نے جھٹلایا ہے۔

جبریل علیہ السلام نے عرض کی: یہ کفار دل میں خوب جانتے ہیں کہ آپ ﷺ سچے ہیں۔

اللہ عزوجل نے یہ آیۂ کریمہ نازل فرمائی۔ اس آیۂ کریمہ میں یہ ایک لطیف نکتہ ہے کہ حضور ﷺ کو اللہ عزوجل تسلی دیتا ہے اور خطاب میں یہ مہربانی فرماتا ہے کہ آپ ﷺ پر یہ بات ثابت کروں کہ آپ ﷺ ان کے نزدیک سچے ہیں۔ وہ آپ ﷺ کو جھٹلاتے نہیں۔ قول واعتقاد میں آپ ﷺ کے صدق کے اقراری ہیں۔ کیونکہ آپ ﷺ کے اظہار نبوت سے پہلے آپ ﷺ کو ''امین'' کہا کرتے تھے۔ اس کلام کے ذریعہ اللہ عزوجل نے آپ کے اس غبار خاطر کا ازالہ فرمایا ہے، جو قوم کے انکار وتکذیب سے پیدا ہو گیا تھا۔ پھر کفار کی برائی بیان کی اور ان کو منکر، ظالم قرار دیا۔ (یہ مزید آپ ﷺ پر لطف وکرم ہے) جیسا کہ اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَلٰكِنَّ الظّٰلِمِیْنَ بِاٰیٰتِ اللّٰهِ یَجْحَدُوْنَ ۔(پ۷۔ الانعام ۳۳) بلکہ ظالم اللہ کی آیتوں سے انکار کرتے ہیں۔

اللہ عزوجل نے حضور ﷺ کو اس سے بری کر دیا اور آیات الٰہیہ کی تکذیب اور اس سے دشمنی وعناد کا طوق (کفار) کو پہنا دیا۔ درحقیقت جحد وانکار اسی طرح ہوتا ہے کہ معلوم شے سے انکار کر دیا جائے۔ جیسا کہ اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَجَحَدُوْا بِهَا وَاسْتَیْقَنَتْهَاۤ اَنْفُسُهُمْ ظُلْمًا وَّ عُلُوًّا (پ۱۹۔ النمل ۱۴)

اور ان کے منکر ہوئے اور ان کے دلوں میں ان کا یقین تھا ظلم اور تکبر سے۔

پھر اللہ عزوجل نے آپ ﷺ کو عزت دی اور آپ ﷺ سے وحشت اس طرح دور کی کہ پہلے لوگوں کا حال بیان کیا، پھر ان پر غلبہ ونصرت کا وعدہ فرمایا۔ اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَلَقَدْ كُذِّبَتْ رُسُلٌ مِّنْ قَبْلِكَ ۔(پ۷۔ الانعام ۳۴) اور تم سے پہلے رسول جھٹلائے گئے۔

بعض قاریوں نے گزشتہ آیہ کریمہ میں ''لَا یُكْذِبُوْنَ'' کو تخفیف کے ساتھ بھی پڑھا ہے۔ اس طرح اس کے یہ معنی ہوتے ہیں: ''تم کو جھوٹا نہیں پاتے۔'' فراء وکسائی رحمہما اللہ کہتے ہیں کہ ''کفار یہ نہیں کہتے کہ تم جھوٹے ہو۔''

اور بعض مفسرین کہتے ہیں کہ ''آپ ﷺ کے کذب پر دلیل نہیں لاتے اور نہ اس کو ثابت ہی کرتے ہیں۔'' اور جن قاریوں نے اس کو مشدد پڑھا ہے ان کے نزدیک آس کے یہ معنی ہیں کہ ''تم کو جھوٹ کی نسبت نہیں کرتے۔'' بعض کہتے ہیں کہ ''آپ ﷺ کی طرف کذب کی نسبت کا ان کو اعتقاد نہیں۔''

حضور ﷺ کی خصوصیات اور اللہ عزوجل کا بھلائی سے یاد فرمانے کے بارے میں سے ایک یہ بھی خصوصیت ہے کہ اللہ عزوجل نے تمام نبیوں کو ان کے ناموں سے مخاطب کیا اور ان کو ''یٰآدَمُ'' ''یٰنُوحُ'' ''یا اِبْرَاهِیمُ'' ''یا مُوسٰی'' ''یا دَاوٗدُ'' ''یا عِیسٰی'' ''یا زَکَرِیَّا'' ''یا یَحیٰی'' کہہ کر پکارا لیکن حضور ﷺ کو ''یٰاَیُّهَا الرَّسُوْلُ'' ''یٰاَیُّهَا النَّبِیُّ'' ''یٰاَیُّهَا الْمُزَّمِّلُ'' ''یٰاَیُّهَا الْمُدَّثِّرُ'' سے خطاب کیا، نام لے کر مخاطب نہ فرمایا۔

## چوتھی فصل

## اللہ عزوجل کا حضور ﷺ کے مراتب عالیہ کی قسم یاد فرمانا

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

لَعَمْرُكَ اِنَّهُمْ لَفِیْ سَكْرَتِهِمْ یَعْمَهُوْنَ ۔(پ۱۴-الحجر۷۲) اے محبوب تمہاری جان کی قسم، بیشک وہ اپنے نشہ میں بھٹک رہے ہیں۔

مفسرین کرام رحمہم اللہ کا اس پر اتفاق ہے کہ اللہ عزوجل نے حضور ﷺ کی عمر مبارک (حیات شریف) کی قسم فرمائی ہے۔ ''عمر'' اصل میں عین کے ضمہ (پیش) سے ہے لیکن کثرت استعمال کی وجہ سے فتح (زبر) دیا جاتا ہے۔ اس کے یہ معنی ہیں کہ

وَبَقَائِكَ یَا مُحَمَّدُ (صلی اللہ علیك وسلم) اے محمد صلی اللہ علیک وسلم آپ کی بقاء کی قسم۔

اور ایک روایت میں وَعَیْشِكَ (آپ ﷺ کی زندگی کی قسم) اور وَحَیَاتِكَ بھی آیا ہے۔ اس میں حضور ﷺ کی انتہائی تعظیم اور بے حد و غایت اکرام و شرف ہے۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں:

مَا خَلَقَ اللّٰهُ تَعَالٰی وَمَا ذَرَاً وَمَا بَرَاَ نَفْسًا اَكْرَمَ عَلَیْهِ مِنْ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَمَا سَمِعْتُ اللّٰهَ تَعَالٰی اُقْسِمُ بِحَیَاتِ اَحَدٍ غَیْرِهٖ ۔

اللہ عزوجل نے کسی مخلوق کو حضور ﷺ سے بڑھ کر اپنی بارگاہ میں مکرم پیدا نہیں کیا اور میں نے نہیں سنا کہ اللہ عزوجل نے آپ ﷺ کے سوا کسی کی زندگی کی قسم فرمائی ہو۔

(دلائل النبوۃ لابی نعیم صفحہ ۶۳، دلائل النبوۃ للبیہقی جلد ۵ صفحہ ۴۸۸)

ابو الجوزاء رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ اللہ عزوجل نے حضور ﷺ کے سوا کسی کی حیات کی قسم نہ (بیان) فرمائی کیونکہ حضور ﷺ بارگاہ الٰہی میں ساری مخلوق سے زیادہ مکرم ہیں۔

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

یٰسٓ ۝ وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ ۔(پ۲۲-یٰسین ۱-۲) حکمت والے قرآن کی قسم

کلمہ "یٰسٓ" کے معنی میں مفسرین کے چند قول ہیں۔ ابو محمد مکی رحمۃ اللہ علیہ حضور ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا: خدا کی بارگاہ میں میرے دس نام ہیں۔ ان میں طٰہٰ اور یٰسٓ بھی ہیں۔

(دلائل النبوۃ لابی نعیم صفحہ ۶۱، مصنف ابن ابی شیبہ جلد ۱۱ صفحہ ۴۵۷)

ابو عبد الرحمٰن سلمی رحمۃ اللہ علیہ حضرت جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ یٰسٓ سے مراد یَاسَیِّدُ ہے جس کے ساتھ حضور ﷺ کو مخاطب کیا گیا ہے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما یٰسٓ سے "یَااِنْسَانُ" مراد لیتے ہیں (تفسیر در منثور جلد ۲ صفحہ ۴۱) اور اس سے حضور ﷺ (اے مرد)۔ یہ بھی منقول ہے کہ یہ قسم ہے اور اسماء الٰہی میں سے یٰسٓ بھی ایک نام ہے۔ (تفسیر ابن جریر جلد ۲۳ صفحہ ۹۷)

زجاج رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ بعض نے کہا کہ اس کے معنی یَامُحَمَّدُ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور بعض نے یا رجل (اے مرد) بھی کہا ہے اور ابن الحنفیہ رحمۃ اللہ علیہ نے اس سے یا محمد مراد لی ہے۔ (دلائل النبوۃ للبیہقی جلد ۱ صفحہ ۱۵۸)

کعب احبار رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ یٰسٓ قسم ہے کہ اللہ عزوجل نے آسمان و زمین کے پیدا کرنے سے دو ہزار برس پہلے آپ کی قسم (بیان) فرمائی۔ یعنی یَامُحَمَّدُ (صلی اللہ علیک وسلم) اِنَّکَ لَمِنَ الْمُرْسَلِیْنَ ۔ (اے محبوب بیشک تم رسولوں میں سے ہو)

پھر فرمایا:

وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ ۝ اِنَّکَ لَمِنَ الْمُرْسَلِیْنَ ۝ حکمت والے قرآن کی قسم، بے شک تم رسولوں میں سے ہو۔
(پ۲۲-یٰس ۲-۳)

اگر یہ تقدیر لی جائے کہ یٰسٓ آپ کے ناموں میں سے ہے اور یہ کہ یٰسٓ آپ کی قسم ہے تو اس میں آپ کی گزشتہ زمانہ کی تعظیم ہوگی اور دوسری قسم پہلی قسم پر عطف کر کے تاکید مزید ہو جائے گی۔

اور اگر یہ تقدیر لی جائے کہ یٰسٓ کے معنی نداء کے ہیں تو اس صورت میں دوسری قسم آپ ﷺ کی رسالت کی تحقیق میں ہو جائے گی جو کہ آپ کی ہدایت کی شہادت میں وارد ہے۔

خلاصہ مراد یہ کہ اللہ عزوجل نے حضور ﷺ کے نام و کتاب کی قسم فرما کر فرمایا: بیشک آپ ﷺ رسولوں میں سے ہیں کہ بندوں کی طرف پیام الٰہی پہنچاتے ہیں۔

عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ۔(پ۲۲-یٰس ۴) یعنی آپ اپنے ایمان سے ایسی سیدھی راہ پر ہیں کہ جس میں نہ ٹیڑھ ہے نہ حق سے عدول۔

نقاش رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ کتاب مجید میں اللہ عزوجل نے کسی نبی کی رسالت کی قسم نہیں یاد فرمائی سوائے حضور ﷺ کے۔ اس میں حضور ﷺ کی بڑی تعظیم و ترقی ہے۔ یہ تکریم اس تقدیر (تاویل) کی بناء پر ہے جس نے یٰسٓ سے "یَاسَیِّدُ" مراد لیا

ہے۔

اور حضور ﷺ نے اشاد فرمایا ہے:

اَنَا سَیِّدُ وُلِدَ اٰدَمَ وَلَا فَخْرَ ۔ (صحیح مسلم جلد ۲ صفحہ ۱۷۸۲) واقعتاً میں اولاد آدم کا سردار ہوں، یہ میں فخر سے نہیں کہتا۔

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

لَآ اُقْسِمُ بِهٰذَا الْبَلَدِ ۝ وَاَنْتَ حِلٌّ بِهٰذَا الْبَلَدِ ۔ مجھے اس شہر کی قسم کہ اے محبوب تم اس شہر میں تشریف فرما ہو۔

(پ ۳۰-البلد ۱-۲)

بعض نے کہا ہے کہ آپ ﷺ کے باہر تشریف لے جانے کے بعد میں اس شہر کی قسم نہیں فرماتا ہوں۔ اس کو مکی رحمۃ اللہ علیہ نے بیان کیا۔

بعض کہتے ہیں کہ لَآ زائد ہے۔ یعنی میں قسم کھاتا ہوں اس شہر کی کہ آپ ﷺ اس میں رونق افروز ہیں۔ آپ ﷺ کے لئے حلال ہے جو کچھ آپ ﷺ نے اس میں کیا ہے۔ ان سب کے نزدیک اَلْبَلَدِ سے مراد مکہ مکرمہ ہے۔

واسطی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ یعنی ہم اس شہر کی قسم کھاتے ہیں جس میں زندگی (حیات ظاہری) میں قیام فرما کر اس کو مشرف کیا اور بعد وصال (حیات باطنی) اپنی برکتوں سے اس کو نوازا یعنی مدینہ منورہ۔

اول توجیح زیادہ درست ہے کیونکہ یہ سورۂ مبارکہ مکی ہے اور مابعد کی دوسری توجیح کو اللہ عزوجل کا فرمان "حِلٌّ بِهٰذَا الْبَلَدِ" اس کی تصحیح کرتا ہے۔

اسی طرح اللہ عزوجل کا فرمان "بِهٰذَا الْبَلَدِ الْاَمِیْنِ" (پ ۳۰ التین ۳) کی تفسیر میں ابن عطاء رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے کہ اللہ عزوجل نے آپ ﷺ کے قیام کی وجہ سے اس شہر کو مامون بنایا کیونکہ آپ ﷺ کا ہونا ہی امن ہے، جہاں بھی آپ ﷺ رونق افروز ہوں۔ اس کے بعد اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَوَالِدٍ وَّمَا وَلَدَ (پ ۳۰-البلد ۳) اور تمہارے باپ ابراہیم کی قسم اور اس کی اولاد کی کہ تم ہو۔

جو شخص یہ مراد لیتا ہے کہ والد سے مراد حضرت آدم علیہ السلام ہیں تو یہ ایک عام بات ہے اور بعض حضرت ابراہیم علیہ السلام اور ان کی اولاد مراد لیتے ہیں۔

(لیکن بات یہ ہے کہ) انشاء اللہ عزوجل یہ آیت حضور ﷺ کی طرف اشارہ کر رہی ہے کیونکہ یہ سورۂ مبارکہ دو مقامات پر حضور ﷺ کی قسم پر مشتمل ہے۔

اور اللہ عزوجل ارشاد فرماتا ہے:

الٓمّٓ ۝ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ فِيْهِ ۔ (پ ۱-البقرہ ۱-۲) وہ بلند رتبہ کتاب (قرآن) کوئی شک کی جگہ نہیں۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ یہ حروف قسم کے ہیں کہ اللہ عزوجل نے ان سے قسم کھائی ہے۔

(تفسیر ابن جریر جلد ۱ صفحہ ۶۸، تفسیر در منثور جلد ۱ صفحہ ۵۵۷)

ان سے اور ان کے علاوہ دوسروں سے اور بھی اقوال مروی ہیں۔

حضرت سہل بن عبداللہ تستری رحمۃ اللہ علیہ اس کی تفسیر میں کہتے ہیں کہ الف سے اللہ عزوجل لام سے جبریل علیہ السلام، میم سے محمد صلی اللہ علیہ وسلم مراد ہیں۔ اسی روایت کو سمرقندی رحمۃ اللہ علیہ نے نقل کیا ہے۔ مگر اس کی نسبت حضرت سہل رحمۃ اللہ علیہ کی طرف نہیں کی ہے۔ اس کے یہ معنی بیان کئے ہیں کہ اللہ عزوجل نے جبریل علیہ السلام کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر اس قرآن کے ساتھ اتارا جس میں کوئی شک نہیں۔

پہلی توجیہ احتمال قسم پر معنی یہ ہوں گے۔ بے شک یہ کتاب حق ہے کوئی شک کی گنجائش نہیں۔ پھر اس میں یہ فضیلت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے نام کو اپنے نام کے ساتھ ملایا جیسا کہ پہلے گزر چکا۔

ابن عطاء رحمۃ اللہ علیہ اللہ عزوجل کے فرمان

قٓ ج وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِيْدِ (پ۲۶-ق۱) عزت والے قرآن کی قسم۔

کی تفسیر میں کہتے ہیں کہ اللہ عزوجل نے اپنے حبیب محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے قلب کی قوت کی قسم اس لئے کھائی کہ وہ خطاب اور مشاہدہ کے برداشت کی طاقت رکھتا ہے۔ درانحالیکہ یہ امر اپنے اپنے علوشان کے لحاظ سے مشکل ہے۔ ایک روایت میں ہے کہ قٓ قرآن کا نام ہے۔ بعض اللہ عزوجل کا نام کہتے ہیں اور بعض کہتے ہیں کہ وہ ایک ایسا پہاڑ ہے جو کل زمین کو محیط ہے اور اس کے سوا اور بہت سے اقوال ہیں۔

وَالنَّجْمِ اِذَا هَوٰى ۔ (پ۲۷-النجم۱) اس پیارے چمکتے تارے محمد کی قسم جب یہ معراج سے اترے۔

مندرجہ بالا آیت کی تفسیر میں حضرت جعفر بن محمد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ وَالنَّجْمِ سے مراد حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور فرمایا کہ نجم (ستارہ) حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا قلب مبارک ہے۔ ھَوٰی (کی تفسیر میں کہا) کہ انوار الٰہی سے کھل گیا اور کہا کہ غیر اللہ سے (آپ کا دل) جدا ہو گیا۔ ابن عطاء رحمۃ اللہ علیہ اللہ عزوجل کے فرمان

وَالْفَجْرِ ۝ وَلَيَالٍ عَشْرٍ ۔ (پ۳۰-الفجر۱،۲) اس صبح کی قسم اور دس راتوں کی قسم۔

کی تفسیر میں کہتے ہیں کہ فجر سے مراد حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہیں کیونکہ آپ ہی سے ایمان (کا اجالا) پھوٹ کر نکلتا ہے۔

## پانچویں فصل

# اللہ عزوجل کا اس مقام و مرتبہ کی قسم یاد فرمانا جو بارگاہِ الٰہی میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو حاصل ہے

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَالضُّحٰى ۝ وَالَّيْلِ اِذَا سَجٰى ۝ مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ وَمَا قَلٰى ۝ وَلَلْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لَّكَ مِنَ الْاُوْلٰى ۝ وَلَسَوْفَ يُعْطِيْكَ رَبُّكَ فَتَرْضٰى ۝ اَلَمْ يَجِدْكَ يَتِيْمًا فَاٰوٰى ۝ وَوَجَدَكَ ضَآلًّا فَهَدٰى ۝ وَوَجَدَكَ عَآئِلًا فَاَغْنٰى ۝

فَاَمَّا الْیَتِیْمَ فَلَا تَقْهَرْ ۝ وَاَمَّا السَّآئِلَ فَلَا تَنْهَرْ ۝ وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ ۝ (پ۳۰-الضحیٰ)

اس سورۂ مبارکہ کی شان نزول میں مفسرین کا اختلاف ہے۔ بعض نے کہا کہ حضور ﷺ نے کسی عذر کی بناء پر رات کے قیام کو ترک کر دیا تھا۔ اس پر ایک عورت (نازیبا) باتیں کہنے لگی تھی۔

بعض نے کہا کہ مشرکین نے تاخیر نزول وحی پر طرح طرح کی باتیں بنانا شروع کر دی تھیں۔ (صحیح بخاری جلد ۶ صفحہ ۱۴۶)

اس پر یہ سورۂ مبارکہ نازل ہوئی۔ (ترمذی جلد ۵ صفحہ ۱۱۲)

فقیہہ قاضی ابوالفضل (عیاض) ''اللہ عزوجل ان کو توفیق دے'' نے فرمایا: یہ سورۂ مبارکہ حضور ﷺ کی خاص قدرومنزلت اور عظمت وشان پر جو بارگاہ الٰہی سے عنایت ہوئی تھیں، چھ وجہوں پر مشتمل ہے۔

اول یہ کہ اللہ عزوجل نے قسم کے ساتھ آپ ﷺ کے حال کو بیان فرمایا۔ ارشاد ہوا:

وَالضُّحٰی ۝ وَالَّیْلِ اِذَا سَجٰی (پ۳۰-الضحیٰ ۱-۲) قسم ہے چہرۂ انور اور زلفِ عنبریں کی جبکہ وہ ڈھلک کر آ جائے۔

یعنی ربِ ضحیٰ کی قسم۔ یہ بزرگی کے اعظم درجات میں سے ہے۔

دوم یہ کہ بارگاہ الٰہی میں آپ ﷺ کی بڑی قدرومنزلت ہے۔ فرماتا ہے:

مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ وَمَا قَلٰی ط (پ۳۰-الضحیٰ ۳) تمہیں تمہارے ربّ نے نہ چھوڑا اور نہ مکروہ جانا۔

یعنی نہ آپ کو ترک کیا اور نہ مبغوض جانا۔

اور بعض نے کہا کہ آپ ﷺ کو پسند کرنے کے بعد آپ ﷺ کو نہ چھوڑا۔

سوم یہ فرمایا:

وَلَلْاٰخِرَةُ خَیْرٌ لَّكَ مِنَ الْاُوْلٰی ط (پ۳۰-الضحیٰ ۴) اور بیشک پچھلی تمہارے لئے پہلی سے بہتر ہے۔

ابن اسحٰق رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ آپ ﷺ کا حال آپ ﷺ کے انجام کار میں اللہ عزوجل کے نزدیک اس سے بڑا ہے جو دنیا میں آپ ﷺ کو عزت وکرامت مرحمت فرمائی ہے۔

سہل رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ جو کچھ شفاعت اور مقام محمود کا ہم نے آخرت میں ذخیرہ رکھا ہے وہ آپ ﷺ کے لئے اس سے بہتر ہے جو ہم نے آپ ﷺ کو دنیا میں عطا فرمایا۔

چہارم میں یہ ارشاد ہوتا ہے:

وَلَسَوْفَ یُعْطِیْكَ رَبُّكَ فَتَرْضٰی ط (پ۳۰-الضحیٰ ۵) اور بے شک قریب ہے کہ تمہارا رب تمہیں اتنا دے گا کہ تم راضی ہو جاؤ گے۔

یہ آیہ کریمہ دونوں جہان میں بہت سی بزرگیوں، قسم قسم کی نیک بختیوں اور طرح طرح کے انعام وکرام کے لئے جامع و مکمل ہے۔

ابن اسحٰق رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ اللہ عزوجل آپ ﷺ کو دنیا میں فراخی اور آخرت میں ثواب سے راضی کرے گا۔ بعض نے کہا کہ آپ ﷺ کو حوض کوثر اور شفاعت عطا فرمائے گا۔

اہل بیت نبوت علیٰ جدہم الصلوٰۃ والسلام سے بعض علماء نقل کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ قرآن کریم میں اس سے زیادہ امید افزا کوئی آیت ہے ہی نہیں اور رسول اللہ ﷺ اس بات سے راضی ہوں گے ہی نہیں کہ آپ ﷺ کا ایک اُمتی بھی دوزخ میں رہ جائے۔ (الحلیۃ لابی نعیم، مسند الفردوس لدیلمی کمافی مناہل الصفاء للسیوطی صفحہ ۳۷)

پنجم یہ کہ اللہ عزوجل نے آپ ﷺ پر جو انعام و اکرام فرمائے ہیں ان کو شمار کرایا ہے اور آخر سورت تک اپنی جانب سے اپنی نعمتوں کا ذکر کیا ہے۔ یعنی خدا کی طرف سے آپ ﷺ کو ہدایت یا آپ ﷺ کی وجہ سے لوگوں کو ہدایت دی۔ بربنائے اختلاف تفاسیر۔ اور آپ ﷺ کے پاس مال نہ تھا، مال دے کر آپ ﷺ کو غنی کر دیا یا آپ ﷺ کے قلب میں قناعت پیدا کر کے آپ ﷺ کے دل میں غنا ڈال دیا اور آپ ﷺ کو یتیم پایا تو آپ ﷺ کے چچا کو مہربان کر کے ان کے گھر میں آپ ﷺ کو سکونت کرا دی۔

بعض نے کہا کہ آپ ﷺ کو اللہ عزوجل نے اپنی طرف رجوع کرا دیا۔ بعض نے کہا کہ آپ ﷺ کو بے مثل پایا تو اپنا بنا لیا۔ بعض اس طرح تفسیر بیان کرتے ہیں کہ ''کیا آپ ﷺ کو نہ پایا کہ آپ ﷺ کے سبب گمراہوں کو ہدایت دی اور فقیر کو آپ ﷺ کے سبب غنی کیا اور یتیم کو آپ ﷺ کے سبب جائے پناہ ملی۔ اللہ عزوجل نے آپ ﷺ کو اپنی نعمتیں یاد دلائیں۔''

اور معروف و مشہور تفسیروں کے مطابق یہ ہے کہ اللہ عزوجل نے آپ ﷺ کو کسی حال میں نہ چھوڑا۔ خواہ آپ ﷺ کی صغرسنی (بچپنا) ہو یا آپ ﷺ کے افلاس و یتیمی کی حالت ہو۔ قبل اس کے کہ آپ ﷺ اپنے آپ کو پہچانیں نہ آپ ﷺ کو چھوڑا اور نہ آپ ﷺ کو دشمن بنایا۔ تو بھلا اب جبکہ آپ ﷺ کو مرتبہ خصوصی مرحمت فرمایا اور اپنا پسندیدہ بنا لیا۔ یہ کیونکر ہو سکتا ہے۔

ششم یہ کہ اللہ عزوجل نے جو نعمتیں آپ ﷺ پر کی ہیں، ان کے اظہار کا حکم دیا اور جو بزرگیاں آپ ﷺ کو مرحمت ہوئی ہیں ان کے شکر پذیر ہونے اور اعلان کرنے کا حکم دیا۔ آپ ﷺ کے ذکر کو اس آیت سے مشہور کیا۔

وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ ۔(پ۳۰-الضحیٰ۱۱) اور اپنے ربّ کی نعمت کا خوب چرچا کرو۔

نعمت کا شکر یہی ہے کہ اس کی تحدیث یعنی چرچا کیا جائے کہ یہ حکم حضور ﷺ کے لئے تو خاص ہے لیکن امت کے لئے عام ہے۔

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَالنَّجْمِ اِذَا هَوٰى (الٰی قولہ تعالیٰ) لَقَدْ رَاٰى مِنْ اٰيٰتِ رَبِّهِ الْكُبْرٰى ۔(پ۲۷-النجم۱،۱۸)

اس پیارے چمکتے تارے محمد کی قسم جب یہ معراج سے اترے (یہاں تک کہ) بیشک اپنے ربّ کی بہت بڑی نشانیاں دیکھیں۔

النجم کی تفسیر میں مفسرین کے بکثرت اقوال مشہور ہیں۔ ان میں سے ایک یہ کہ ''النجم'' اپنے ظاہری معنی پر ہے اور یہ کہ

اس سے مراد قرآن ہے۔

حضرت جعفر بن محمد رحمۃ اللہ علیہ سے مروی ہے کہ اس سے مراد حضور ﷺ ہیں اور کہتے ہیں کہ وہ قلب محمد ﷺ ہے اور یہ بھی استدلال کیا گیا ہے کہ اللہ عزوجل کے فرمان

وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ ۝ وَمَآ اَدْرَاكَ مَا الطَّارِقُ ۝ النَّجْمُ الثَّاقِبُ ۝ (پ۳۰-الطارق-۱-۲-۳) آسمان کی قسم اور رات کو آنے والے کی اور کچھ تم نے جانا وہ رات کو آنے والا کیا ہے، خوب چمکتا تارا۔

اس میں بھی النجم سے مراد حضور ﷺ ہیں۔ سلمی رحمۃ اللہ علیہ نے اس کو روایت کیا۔

یہ آیات کریمہ حضور ﷺ کے فضل و شرف میں اس حد تک پہنچتی ہیں کہ کوئی عدد اس کو گھیر نہیں سکتا۔ اللہ عزوجل نے حضور ﷺ کی ہدایت اور خواہشات نفسانی کے اتباع سے بچنے، سچائی اور تلاوت قرآن اور یہ کہ یہ کتاب اللہ عزوجل کی ایسی وحی ہے جو آپ ﷺ کی طرف جبریل علیہ السلام لے کر آئے جو مضبوط طاقت والا ہے، کی قسم کھائی ہے۔

پھر اللہ عزوجل نے آپ کی فضیلت میں واقعہ معراج اور سدرۃ المنتہیٰ تک پہنچنے اور جو کچھ قدرت الٰہی کی بڑی نشانیاں ملاحظہ فرمائیں۔ ان کی خبر دے کر آپ ﷺ کی تصدیق کی ہے اور سورۂ اسریٰ کے شروع میں بھی اللہ عزوجل نے اس پر متنبہ کیا ہے اور جو کچھ حضور ﷺ پر عالم جبروت کا مکاشفہ اور عجائب ملکوت کا مشاہدہ ہوا ہے، ایسا ہے کہ جس کو نہ کوئی عبارت احاطہ کر سکتی ہے اور نہ ادنیٰ سماع کی عقولِ عامہ طاقت رکھتی ہیں۔ اس لئے اللہ عزوجل نے اس کو ایسے اشارہ و کنایہ سے بیان کیا ہے جو تعظیم پر دلالت کرے۔ اللہ عزوجل نے فرمایا ہے:

فَاَوْحٰۤى اِلٰى عَبْدِهٖ مَاۤ اَوْحٰى ۔(پ۲۷-النجم۱۰) اب وحی فرمائی اپنے بندہ کو جو وحی فرمائی۔

اس قسم کے کلام کو پرکھنے والے بُلَغَاء وحی و اشارہ سے تعبیر کرتے ہیں۔ ان کے نزدیک ایجاز کا یہ اعلیٰ درجہ ہے اور اللہ عزوجل فرماتا ہے:

لَقَدْ رَاٰى مِنْ اٰيٰتِ رَبِّهِ الْكُبْرٰى ۔(پ۲۷-النجم۱۸) بیشک اپنے ربّ کی بہت بڑی نشانیاں دیکھیں۔

جو وحی فرمائی گئی اس کی تفصیل سمجھنے سے عقلیں ماند، ان آیات کبریٰ کی تعین میں فہمیں عاجز۔

قاضی ابوالفضل (عیاض) رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ یہ آیتیں اس پر مشتمل ہیں کہ حضور ﷺ کی ذات و صفات پاک و منزہ ہے اور شب معراج آپ ﷺ کی ذات کو ہر آفت سے محفوظ رکھا۔ آپ ﷺ کے قلب مبارک، آپ ﷺ کی زبان اقدس اور آپ ﷺ کے اعضاء کو پاک کر دیا۔ مَا كَذَبَ الْفُؤَادُ مَا رَاٰى (جو آنکھ نے دیکھا اس کو دل نے نہ جھٹلایا) سے آپ کا قلب مبارک اور وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى (وہ اپنی خواہش سے بولتے ہی نہیں) سے آپ ﷺ کی زبان اقدس اور مَا زَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰى (آنکھ نہ کسی طرف پھری اور نہ حد سے بڑھی) سے آپ ﷺ کی چشم انور کی حالت و کیفیت اللہ عزوجل نے بیان فرمائی۔ اللہ عزوجل فرماتا ہے۔

فَلَاۤ اُقْسِمُ بِالْخُنَّسِ ۝ الْجَوَارِ الْكُنَّسِ ۝ (الی قوله تعالٰی) وَمَا هُوَ بِقَوْلِ شَيْطٰنٍ رَّجِيْمٍ ۝ (پ۳۰-التکویر۱۵تا۲۵)

توقسم ہے ان کی جو الٹے پھریں، سیدھے چلیں، تھم رہیں (تا) اور قرآن، مردود شیطان کا پڑھا ہوا نہیں۔

لَآ اُقْسِمُ اَیْ اُقْسِمُ اِنَّهٗ لَقَوْلُ رَسُوْلٍ كَرِيْمٍ ۔ یعنی لَآ اُقْسِمُ سے مطلب یہ ہے کہ میں قسم کھاتا ہوں، بیشک یہ عزت والے رسول کا پڑھا ہوا ہے جو بھیجنے والے (اللہ عزوجل) کے نزدیک کریم ہیں۔ ذِیْ قُوَّةٍ قوت والے ہیں اسے پہنچانے میں جو آپ ﷺ پر وحی کے ذریعہ بارڈالا جائے۔ مَكِيْنٍ یعنی اللہ عزوجل کے نزدیک آپ ﷺ بڑے درجہ والے بلند مقام ہیں۔ مُطَاعٍ ثَمَّ یعنی آسمان پر مطاع و متبوع ہیں کہ آپ ﷺ کی اطاعت کی جاتی ہے۔ اَمِيْنٍ یعنی آپ ﷺ وحی کے امانت دار ہیں۔

علی بن عیسیٰ رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ کہتے ہیں کہ رَسُوْلٍ كَرِيْمٍ سے اس جگہ پر حضور ﷺ مراد ہیں اور بعد کی تمام صفتیں آپ ﷺ کے لئے ہیں۔ دوسروں نے کہا: اس سے جبریل علیہ السلام مراد ہیں، اس بناء پر بعد کی تمام صفتیں ان کی ہوں گی۔ وَلَقَدْ رَاٰهُ (بیشک انہوں نے اس کو دیکھا) یعنی حضور ﷺ نے ملاحظہ فرمایا۔ ایک روایت میں ہے۔ حضور ﷺ نے اپنے ربّ عزوجل کو دیکھا یا جبریل علیہ السلام کو ان کی اپنی صورت میں دیکھا۔ اللہ عزوجل ارشاد فرماتا ہے:

وَمَا هُوَ عَلَى الْغَيْبِ بِضَنِيْنٍ ۔ (اصل ''کتاب الشفاء میں بِظَنِيْنٍ (بالظاء) مرقوم ہے، لیکن ہمارے اطراف میں بِضَنِيْنٍ (بالضاد) ہے''۔ (مترجم) (پ۳۰۔التکویر ۲۴) اور یہ نبی غیب بتانے میں بخیل نہیں۔

ضَنِيْنٍ کو اگر ظاء سے پڑھا جائے تو اس کے معنی متہم کے ہوں گے اور ضاد سے پڑھا جائے تو اس کے معنی یہ ہوں گے کہ ''آپ ﷺ لوگوں کو دعوت و تذکیر اور علم و حکمت کی باتوں کے بتانے میں بخیل نہیں ہیں۔'' یہ صفت بالا تفاق حضور ﷺ کی ہے۔

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

نٓ وَالْقَلَمِ ۔ (پ۲۹۔القلم ۱) قلم کی قسم۔

اللہ عزوجل نے ان آیات کریمہ میں جو بھی بڑی قسم کھائی ہے اس لئے کہ حضور ﷺ کی پاکی بیان کی جائے جس کو کفار آپ ﷺ کی طرف منسوب کرتے ہیں اور آپ کی وہ تکذیب کرتے ہیں۔ اللہ عزوجل نے محبت کی باتیں کرکے مسرور کیا اور آپ کی امیدوں کو فراخ کیا۔ اپنے اس خطاب میں یہ فرمایا:

مَآ اَنْتَ بِنِعْمَةِ رَبِّكَ بِمَجْنُوْنٍ ۔ (پ۲۹۔القلم ۲) تم اپنے ربّ کے فضل سے مجنون نہیں۔

یہ آیتیں آپ ﷺ کے خطاب میں انتہائی لطف و مہربانی کی حامل ہیں اور بولنے میں اعلیٰ درجہ کے آداب کا لحاظ ہے۔ اس کے بعد اللہ عزوجل نے ان دائمی نعمتوں کی یاددہانی کرائی جو آپ ﷺ پر اس کی بارگاہ میں ہے اور وہ غیر منقطع ثواب بتائے جس کو کوئی شمار نہیں کرسکتا۔ یہ سب کچھ احسان جتلانے کے لئے نہیں۔ کیونکہ اللہ عزوجل نے فرمایا ہے:

وَاِنَّ لَكَ لَاَجْرًا غَيْرَ مَمْنُوْنٍ ۝ (پ۲۹۔القلم ۳) اور ضرور تمہارے لئے بے انتہا ثواب ہے۔

پھر آپ ﷺ کی ان باتوں سے تعریف کی جو آپ ﷺ کو مرحمت فرمائی اور بتلائی ہیں اور آپ ﷺ کی عظمت کو دوبالا کرنے کے لئے دو حرف تاکید سے کلام کو مستحکم کیا اور فرمایا:

وَاِنَّكَ لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِيْمٍ ۔(پ۲۹-القلم۴) اور بیشک تمہاری خو بُو بڑی شان کی ہے۔

"خُلُقٍ عَظِيْمٍ" کی تفسیر میں بعض نے کہا قرآن اور بعض نے اسلام اور بعض نے آپ ﷺ کی عادت کریمہ مراد لی ہے اور بعض نے کہا کہ آپ کا ارادہ ہی نہیں مگر جو اللہ عزوجل چاہے۔

واسطی کہتے ہیں کہ اللہ عزوجل نے آپ ﷺ کے حسن قبول کی تعریف کی ہے کہ آپ ﷺ کی طرف نعمتیں ارسال کرکے آپ ﷺ کو وہ فضیلت مرحمت فرمائی جو آپ ﷺ کے سوا کسی کو میسر نہیں۔ اس لئے کہ آپ ﷺ کی فطرت میں ہی مہربانی ہے۔ پس پاکی ہے اس مہربان بخشش کرنے والے، احسان کرنے والے، بہت سخی (خدا) کی جس نے بھلائی اور ہدایت آپ ﷺ کی خو بُو کردی۔ پھر اس کے کرنے والے کی تعریف کی اور اس پر اس کو جزا دی۔ پاکی ہے خدا کی اس کی بخشش کیا ہی عام ہے اور اس کی مہربانیاں کس قدر وسیع ہیں۔

اس کے بعد حضور ﷺ کو کفار کی بدگوئیوں پر تسلی دی کہ اس پر ان کو عذاب کا وعدہ دیا اور اس طرح ان کو ڈرایا۔

فَسَتُبْصِرُ وَ يُبْصِرُوْنَ ۝ بِاَيِّكُمُ الْمَفْتُوْنُ ۝ اِنَّ رَبَّكَ هُوَ اَعْلَمُ بِمَنْ ضَلَّ عَنْ سَبِيْلِهٖ وَهُوَ اَعْلَمُ بِالْمُهْتَدِيْنَ ۝ (پ۲۹-القلم۵تا۷)

تو اب کوئی دم جاتا ہے کہ تم بھی دیکھو گے اور وہ بھی دیکھ لیں گے کہ تم میں کون مجنون تھا۔ بیشک تمہارا ربّ خوب جانتا ہے جو اس کی راہ سے بہکے اور وہ خوب جانتا ہے جو راہ پر ہے۔

پھر آپ ﷺ کی مدح وثناء کے بعد آپ ﷺ کے دشمنوں کی مذمت کو عطف کرکے ان کی بری خصلتوں کو بیان کیا، ان کے معائب شمار کئے، اس میں آپ ﷺ کی فضیلت پیوست کی اور اپنے نبی ﷺ کی نصرت وحمایت فرمائی اور ان کی دس سے زائد برائیاں بیان کیں اور یہ فرمایا:

فَلَا تُطِعِ الْمُكَذِّبِيْنَ ۝ وَدُّوْا لَوْ تُدْهِنُ فَيُدْهِنُوْنَ ۝ وَلَا تُطِعْ كُلَّ حَلَّافٍ مَّهِيْنٍ ۝ هَمَّازٍ مَّشَّآءٍ بِنَمِيْمٍ ۝ مَّنَّاعٍ لِّلْخَيْرِ مُعْتَدٍ اَثِيْمٍ ۝ عُتُلٍّ بَعْدَ ذٰلِكَ زَنِيْمٍ ۝ اَنْ كَانَ ذَا مَالٍ وَّ بَنِيْنَ ۝ اِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِ اٰيٰتُنَا قَالَ اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ ۝

(پ۲۹-القلم۸تا۱۵)

"تو جھٹلانے والوں کی بات نہ سننا، وہ تو اس آرزو میں ہیں کہ کسی طرح تم نرمی کرو تو وہ بھی نرم پڑ جائیں اور ہر ایسے کی بات نہ سننا جو بڑا قسمیں کھانے والا ذلیل، بہت طعنے دینے والا، بہت اِدھر اُدھر کی لگاتا پھرنے والا، بھلائی سے بڑا روکنے والا، حد سے بڑھنے والا گنہگار درشت خو اس پر طرّہ یہ کہ اس کی اصل میں خطا، اس پر کچھ مال اور بیٹے رکھتا ہے، جب اس پر ہماری آیتیں پڑھی جائیں، کہتا ہے اگلوں کی کہانیاں ہیں۔"

پھر اللہ عزوجل نے اپنی اس سچی وعید کو بیان کرنے کے بعد اس پر ختم کیا کہ:

سَنَسِمُهٗ عَلَى الْخُرْطُوْمِ ۝ (پ۲۹-القلم۱۶) قریب ہے کہ ہم اس کی سؤر کی سی تھوتھنی پر داغ دیں گے۔

پس اللہ عزوجل کا حضور ﷺ کی مدد کرنا، آپ ﷺ کے خود اپنے آپ پر مدد کرنے کی نسبت سے بڑھ کر پوری مدد ہے اور اللہ عزوجل کا آپ ﷺ کے دشمنوں بدگوؤں کا رد کرنا بنسبت آپ ﷺ کے رد کرنے کے بہت زیادہ سخت ہے اور یہ بات حضور ﷺ کی فضیلت میں بہت زیادہ ثابت ہے۔

## چھٹی فصل

# اللہ عزوجل کا حضور ﷺ کو موردِ شفقت وکرم بنانا

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

طٰهٰ ۝ مَآ اَنْزَلْنَا عَلَيْكَ الْقُرْاٰنَ لِتَشْقٰٓى ۝ (پ۱۶-طٰہٰ۲)

اے محبوب! ہم نے تم پر یہ قرآن اس لئے نہ اتارا کہ تم مشقت میں پڑو۔

طٰہٰ کی تفسیر میں بعض نے کہا کہ یہ حضور ﷺ کے ناموں سے ایک نام ہے اور بعض نے کہا کہ یہ اللہ عزوجل کا اسم ہے اور بعض نے اس کے معنی یَارَجُلُ (اے مرد) اور یَااِنْسَانُ کہے ہیں اور یہ بھی کہا گیا کہ یہ حروف مقطعات ہیں جو چند معنی میں ہیں۔

چنانچہ واسطی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اس سے مراد یَاطَاهِرُ یَا هَادِیُ ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ یہ (وطء) اور (ھا) سے کنایہ ہے یعنی زمین پر اپنے دونوں قدموں سے کھڑے ہو جائیے اور ایک قدم پر اعتماد کر کے اپنی جان کو مشقت میں نہ ڈالئے۔ (واللہ اعلم) کیونکہ اللہ عزوجل فرماتا ہے کہ اے محبوب ہم نے یہ قرآن اس لئے نہ اتارا کہ آپ ﷺ مشقت میں پڑیں۔

یہ آیہ کریمہ اس وقت اتری جبکہ حضور ﷺ بیداری اور قیام لیل میں بڑی مشقت اٹھاتے تھے، جیسا کہ ربیع بن انس رضی اللہ عنہ سے بالاسناد یہ حدیث مروی ہے کہ وہ کہتے ہیں کہ حضور ﷺ جب نماز پڑھتے تو ایک پاؤں پر کھڑے ہو کر دوسرا پاؤں اٹھا لیتے تھے۔ اس پر اللہ عزوجل نے طٰہٰ نازل فرمائی۔

یعنی اے محبوب آپ ﷺ زمین پر پاؤں رکھئے ہم نے یہ قرآن اس لئے نہیں اتارا کہ آپ ﷺ مشقت میں پڑ جائیں۔ یہ بات پوشیدہ نہیں، یہ سب کچھ آپ ﷺ کے اعزاز واکرام اور خیر خواہی میں ہے۔

اگر ہم طٰہٰ کو حضور ﷺ کے ناموں میں سے ایک نام مانیں، جیسا کہ منقول ہے یا اس کو قسم گردانیں تو یہ فعل ماقبل سے ملحق ہوگا۔

اسی طرح آپ ﷺ پر شفقت وعنایت میں سے اللہ عزوجل کا یہ فرمان ہے:

فَلَعَلَّكَ بَاخِعٌ نَّفْسَكَ عَلٰٓى اٰثَارِهِمْ اِنْ لَّمْ يُؤْمِنُوْا بِهٰذَا الْحَدِيْثِ اَسَفًا ۝ (پ۱۵-الکہف۶)

تو کہیں تم اپنی جان پر کھیل جاؤ گے ان کے پیچھے اگر وہ اس بات پر ایمان نہ لائیں غم سے۔

یعنی اے محبوب کیا آپ ﷺ اپنی جان کو غضب، غصہ یا گھبراہٹ سے ہلاکت میں ڈال دیں گے اور اسی طرح اللہ

عزوجل فرماتا ہے:

لَعَلَّكَ بَاخِعٌ نَّفۡسَكَ اَلَّا يَكُوۡنُوۡا مُؤۡمِنِيۡنَ ۔ (پ۱۹-الشعراء۳)

کہیں تم اپنی جان پر کھیل جاؤ گے ان کے غم میں کہ وہ ایمان نہیں لائے۔

پھر ارشاد فرمایا:

اِنۡ نَّشَاۡ نُنَزِّلۡ عَلَيۡهِمۡ مِّنَ السَّمَآءِ اٰيَةً فَظَلَّتۡ اَعۡنَاقُهُمۡ لَهَا خٰضِعِيۡنَ ○ (پ۱۹-الشعراء۴)

اگر ہم چاہیں تو آسمان سے ان پر کوئی نشانی اتاریں کہ ان کے اونچے اونچے اس کے حضور جھکے رہ جائیں۔

یہ بھی اسی قبیل میں ہے کہ اللہ عزوجل نے فرمایا:

فَاصۡدَعۡ بِمَا تُؤۡمَرُ وَاَعۡرِضۡ عَنِ الۡمُشۡرِكِيۡنَ ○ اِنَّا كَفَيۡنٰكَ الۡمُسۡتَهۡزِءِيۡنَ ○ الَّذِيۡنَ يَجۡعَلُوۡنَ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ فَسَوۡفَ يَعۡلَمُوۡنَ ○ وَلَقَدۡ نَعۡلَمُ اَنَّكَ يَضِيۡقُ صَدۡرُكَ بِمَا يَقُوۡلُوۡنَ ○ فَسَبِّحۡ بِحَمۡدِ رَبِّكَ وَكُنۡ مِّنَ السّٰجِدِيۡنَ ○ وَاعۡبُدۡ رَبَّكَ حَتّٰى يَاۡتِيَكَ الۡيَقِيۡنُ ○ (پ۱۴-الحجر۹۴تا۹۹)

تو علانیہ کہہ دو جس بات کا تمہیں حکم ہے اور مشرکوں سے منہ پھیر لو بے شک ان ہنسنے والوں پر ہم تمہیں کفایت کرتے ہیں جو اللہ کے ساتھ دوسرا معبود ٹھہراتے ہیں تو اب جان جائیں گے اور بیشک ہمیں معلوم ہے کہ ان کی باتوں سے تم دل تنگ ہوتے ہو تو اپنے ربّ کو سراہتے ہوئے اس کی پاکی بولو اور سجدہ والوں میں ہو اور مرتے دم تک اپنے ربّ کی عبادت میں رہو۔

اور اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَلَقَدِ اسۡتُهۡزِئَ بِرُسُلٍ مِّنۡ قَبۡلِكَ ۔ (پ۷ الانعام۱۰)

اور ضرور اے محبوب تم سے پہلے رسولوں کے ساتھ بھی ٹھٹھا کیا گیا۔

مکی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اللہ عزوجل نے اس ذکر سے آپ ﷺ کو تسلی دی اور مشرکوں کی سختیوں پر آپ ﷺ کو قوت برداشت مرحمت فرمادی اور آپ ﷺ کو خبردار کر دیا کہ جو (بدنصیب) شخص آپ ﷺ پر زیادتی کرے گا اس پر ایسا ہی عذاب ہوگا جیسا آپ ﷺ سے پہلے رسولوں کے مکذبین (جھٹلانے والوں) پر ہوا ہے اور اسی تسلی و تشفی کی مثل اللہ عزوجل کا یہ فرمان ہے:

وَاِنۡ يُّكَذِّبُوۡكَ فَقَدۡ كُذِّبَتۡ رُسُلٌ مِّنۡ قَبۡلِكَ ؕ (پ۲۲-فاطر۴)

اور اگر یہ تمہیں جھٹلائیں تو بیشک تم سے پہلے کتنے ہی رسول جھٹلائے گئے۔

اور اسی باب میں یہ اللہ عزوجل کا فرمان ہے:

كَذٰلِكَ مَاۤ اَتَى الَّذِيۡنَ مِنۡ قَبۡلِهِمۡ مِّنۡ رَّسُوۡلٍ اِلَّا قَالُوۡا سَاحِرٌ اَوۡ مَجۡنُوۡنٌ ○ (پ۲۶، ۲۷-الذّٰریٰت ۵۲)

یونہی جب ان سے اگلوں کے پاس کوئی رسول تشریف لایا تو یہی بولے کہ جادوگر ہے یا دیوانہ۔

اللہ عزوجل نے آپ ﷺ کو گزشتہ امتوں کے احوال کی خبر دے کر عزت افزائی فرمائی کہ آپ ﷺ سے پہلے نبیوں کے

ساتھ بھی ایسا ہی ماجرا ہوا اور نبیوں کو بھی اسی طرح آزمایا گیا تھا۔ اللہ عزوجل نے آپ ﷺ کو بھی کفار مکہ کی آزمائشوں پر اس طرح تسلی دی اور یہ کہ یہ آزمائشیں آپ ﷺ ہی کے ساتھ خاص نہیں ہیں۔ اس کے بعد اللہ عزوجل نے حضور ﷺ کو خوش کر کے اس کا سبب بتا دیا۔

چنانچہ اللہ عزوجل فرماتا ہے:

فَتَوَلَّ عَنۡهُمۡ ۔ (پ ۲۷-الذّٰریٰت ۵۴) ''یعنی آپ ان سے منہ پھیر لیجئے۔''

فَمَآ اَنۡتَ بِمَلُوۡمٍ ۔ (پ ۲۷-الذّٰریٰت ۵۴) ''اب آپ پر کچھ الزام نہیں۔''

یعنی ادائے رسالت اور اپنی تبلیغ میں جو آپ ﷺ کے سپرد کر دی گئی ہے اب آپ ﷺ پر کوئی ملامت نہیں۔ اسی طرح یہ بھی اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَاصۡبِرۡ لِحُكۡمِ رَبِّكَ فَاِنَّكَ بِاَعۡيُنِنَا ۝ (پ ۲۷-الطور ۴۸) اور اے محبوب تم اپنے ربّ کے حکم پر ٹھہرے رہو کہ بیشک تم ہماری نگہداشت میں ہو۔

یعنی آپ ﷺ ان کی ایذا پر صبر کریں کیونکہ آپ ﷺ تو ہماری نگہداشت میں ہیں۔ اللہ عزوجل نے آپ ﷺ کو اس طرح بکثرت آیات میں تسلی دی ہے۔

## ساتویں فصل

# اللہ عزوجل نے قرآن کریم میں انبیاء علیہم السلام پر حضور ﷺ کی قدر و منزلت اور فضائل کی خبر دی

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَاِذۡ اَخَذَ اللّٰهُ مِيۡثَاقَ النَّبِيّٖنَ لَمَآ اٰتَيۡتُكُمۡ مِّنۡ كِتٰبٍ وَّحِكۡمَةٍ ثُمَّ جَآءَكُمۡ رَسُوۡلٌ مُّصَدِّقٌ لِّمَا مَعَكُمۡ لَتُؤۡمِنُنَّ بِهٖ وَلَتَنۡصُرُنَّهٗ ؕ قَالَ ءَاَقۡرَرۡتُمۡ وَاَخَذۡتُمۡ عَلٰى ذٰلِكُمۡ اِصۡرِىۡ ؕ قَالُوۡۤا اَقۡرَرۡنَا ؕ قَالَ فَاشۡهَدُوۡا وَاَنَا مَعَكُمۡ مِّنَ الشّٰهِدِيۡنَ ۝ (پ ۳-آل عمران ۸۱)

اور یاد کرو جب اللہ نے پیغمبروں سے ان کا عہد لیا جو میں تم کو کتاب اور حکمت دوں پھر تشریف لائے تمہارے پاس وہ رسول کہ تمہاری کتابوں کی تصدیق فرمائے اور تم ضرور ضرور اس پر ایمان لانا اور ضرور اس کی مدد کرنا'

فرمایا: کیوں تم نے اقرار کیا اور اس پر میرا بھاری ذمہ لیا؟ سب نے عرض کی ہم نے اقرار کیا' فرمایا: تو ایک دوسرے پر گواہ ہو جاؤ اور میں آپ تمہارے ساتھ گواہوں میں ہوں۔

ابوالحسن قابسی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اللہ عزوجل نے حضور ﷺ کو ایسی فضیلت کے ساتھ خاص کیا جو آپ ﷺ کے سوا کسی کو

مرحمت نہ فرمائی اور اس کو اس آیت میں ظاہر بھی فرما دیا۔

مفسرین رحمہم اللہ کہتے ہیں کہ اللہ عزوجل نے وحی کے ذریعہ عہد لیا اور کوئی نبی علیہ السلام ایسا نہ بھیجا کہ اس نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی تعریف و توصیف نہ کی ہو۔ ان سے عہد لیا کہ اگر تم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا زمانہ پاؤ تو بالضرور حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانا۔

اور بعض کہتے ہیں کہ اس عہد کو اپنی قوم پر بیان کر کے ان سے بھی یہ عہد لیں کہ وہ اپنے بعد والوں کو اس کو بیان کرتے رہیں۔ اللہ عزوجل کا ارشاد ثُمَّ جَآءَ کُمْ یہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ہم زمانہ اہل کتاب کو خطاب ہے۔

حضرت علی ابن ابی طالب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اللہ عزوجل نے آدم علیہ السلام سے لے کر ان کے بعد والے کسی نبی علیہ السلام کو نہیں بھیجا مگر یہ کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں ان سے یہ عہد لیا گیا کہ اگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس حال میں تشریف لائیں کہ تم زندہ ہو تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر ضرور ایمان لانا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ضرور مدد کرنا اور فرمایا یہی عہد اپنی قوم سے بھی لینا۔ (تفسیر ابن جریر جلد ۳ صفحہ ۲۳۶)

اسی طرح سُدی اور قتادہ رضی اللہ عنہما سے بھی آیتوں کی تفسیر میں مروی ہے جو کسی نہ کسی وجہ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی فضیلت پر مشتمل ہے۔ (تفسیر ابن جریر جلد ۳ صفحہ ۲۳۷-۲۳۶)

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَاِذْ اَخَذْنَا مِنَ النَّبِیّٖنَ مِیْثَاقَهُمْ وَمِنْكَ وَمِنْ نُّوْحٍ ٥ (پ۲۱-الاحزاب ۷)

اور اے محبوب! یاد کرو جب ہم نے نبیوں سے عہد لیا اور تم سے اور نوح سے (آخر آیت تک)۔

ایک اور جگہ ارشاد فرمایا:

اِنَّآ اَوْحَیْنَآ اِلَیْكَ كَمَآ اَوْحَیْنَآ اِلٰی نُوْحٍ وَّالنَّبِیّٖنَ مِنْۢ بَعْدِهٖ (اِلٰی قَوْلِهٖ) شَهِیْدًا ٥ (پ۶ النساء ۱۶۳)

بیشک اے محبوب ہم نے تمہاری طرف وحی بھیجی جیسے وحی نوح اور اس کے بعد کے پیغمبروں کو بھیجی۔

حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے وصال فرمایا تو آپ نے روتے ہوئے اپنے کلام میں کہا تھا: میرے ماں باپ آپ پر قربان! اے اللہ عزوجل کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم، خدا کی بارگاہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا مرتبہ یہاں تک ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو آخر الانبیاء کر کے بھیجا اور پہلوں میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر اس طرح فرمایا۔ وَاِذْ اَخَذْنَا مِنَ النَّبِیّٖنَ مِیْثَاقَهُمْ وَمِنْكَ وَمِنْ نُّوْحٍ ۔ میرے ماں باپ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر قربان! اے اللہ عزوجل کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم! دوزخی تمنا کریں گے کہ کاش آپ کی اطاعت کرتے اور جب جہنم کے طبقوں میں ان پر عذاب ہو رہا ہوگا تو کہیں گے:

یٰلَیْتَنَآ اَطَعْنَا اللّٰهَ وَاَطَعْنَا الرَّسُوْلَا ۔ (پ۲۲-الاحزاب ۶۶)

ہائے کسی طرح ہم نے اللہ کا حکم مانا ہوتا اور رسول کا حکم مانا ہوتا۔

قتادہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

كُنْتُ اَوَّلَ الْاَنْبِیَآءِ فِی الْخَلْقِ وَاٰخِرَهُمْ فِی الْبَعْثِ ۔

خلق میں تو میں اوّل الانبیاء ہوں اور بعثت میں ان کا آخر۔

(دلائل النبوۃ لابی نعیم صفحہ ۴۲، فضیلۃ المناحیہ الحسنہ لابی حاتم صفحہ ۵۶۰)

اسی لئے تو آیت بالا میں اللہ عزوجل نے حضرت نوح علیہ السلام وغیرہ سے پہلے آپ کا ذکر فرمایا۔

سمرقندی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ اس آیت میں انبیاء علیہم السلام کے ذکر سے پہلے ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر کرنا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خصوصی فضیلت پر دال ہے حالانکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم بعثت کے لحاظ سے ان کے آخر میں ہیں۔ غرضیکہ اللہ عزوجل نے صُلبِ آدم علیہ السلام سے ذریاتِ انبیاء علیہم السلام کو نکال کر ان سے یہ عہد لیا۔ اور فرماتا ہے:

تِلْكَ الرُّسُلُ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ ، (پ۳-البقرہ۲۵۳) یہ رسول ہیں کہ ہم نے ان میں ایک کو دوسرے پر افضل کیا۔

مفسرین کرام رحمہم اللہ "رَفَعَ بَعْضَهُمْ دَرَجَاتٍ" (کوئی وہ ہے جسے سب پر درجوں بلند کیا) کی تفسیر میں کہتے ہیں کہ یعنی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو۔ کیونکہ اللہ عزوجل نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو سرخ و سیاہ (عرب وعجم) کی طرف بھیجا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے غنیمتیں حلال کی گئیں اور آپ کے ہاتھوں معجزات کا ظہور ہوا اور نبیوں میں کوئی ایسا نہیں کہ اس کو جو فضیلت اور بزرگی دی گئی، وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بعینہٖ نہ ملی ہو۔

اور بعض نے کہا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے فضائل میں یہ بھی ہے کہ دیگر انبیاء علیہم السلام کو تو ان کے ناموں سے خطاب فرمایا لیکن حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو قرآن مجید میں منصبِ نبوت و رسالت سے مخاطب فرمایا اور ارشاد فرمایا: یٰۤاَیُّهَا النَّبِیُّ اور یٰۤاَیُّهَا الرَّسُوْلُ ۔

فقیہہ ابواللیث سمرقندی رحمۃ اللہ علیہ کلبی رضی اللہ عنہ سے اس آیت کریمہ

وَاِنَّ مِنْ شِیْعَتِهٖ لَاِبْرٰهِیْمَ ۔(پ۲۳- الصّٰفّٰت ۸۳) اور بیشک اسی کے گروہ سے ابراہیم ہے۔

کی تفسیر میں روایت کرتے ہیں کہ ہاضمیر کا مرجع حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہیں، یعنی بیشک حضرت ابراہیم علیہ السلام گروہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دین و مذہب پر ہیں اور فراء رحمۃ اللہ علیہ نے بھی اس کو جائز رکھا اور مکی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی اسی سے روایت کی۔ ایک روایت میں ہے کہ اس سے حضرت نوح علیہ السلام مراد ہیں۔

## آٹھویں فصل

# اللہ عزوجل کا حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجنا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی مدد کرنا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سبب سے عذاب کو دفع کرنا

اللہ عزوجل اپنے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کو اس کی خبر دیتا ہے کہ ہم آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجتے ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی مدد کرتے ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سبب سے ان پر سے عذاب کو دور کرتے ہیں۔ چنانچہ اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِیُعَذِّبَهُمْ وَاَنْتَ فِیْهِمْ ؕ (پ۹-الانفال ۳۳) اور اللہ کا کام نہیں کہ انہیں عذاب کرے جب تک اے محبوب تم ان میں تشریف فرما ہو۔

یعنی جب تک آپ صلی اللہ علیہ وسلم مکہ میں تشریف فرما ہیں اور جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم مکہ سے ہجرت فرما کر تشریف لے آئے اور مکہ میں مسلمان کم رہ گئے تو اس وقت یہ آیت نازل ہوئی۔

وَمَا كَانَ اللّٰهُ مُعَذِّبَهُمْ وَ هُمْ يَسْتَغْفِرُوْنَ
(پ۹-الانفال۳۳)

اور اللہ انہیں عذاب کرنے والا نہیں جب تک وہ بخشش مانگ رہے ہیں۔

اور یہ اس کے اسی فرمان کی طرح ہے:

لَوْ تَزَيَّلُوْا لَعَذَّبْنَا (پ۲۶-الفتح۲۵)

اگر وہ جدا جاتے تو ضرور ہم عذاب دیتے۔

اور اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَلَوْ لَا رِجَالٌ مُّؤْمِنُوْنَ ۔(پ۲۶-الفتح۲۵)

اور اگر یہ نہ ہوتا کچھ مسلمان مرد۔

اور جب مسلمان بھی ہجرت کر کے نکل گئے تو یہ آیت اتری:

وَمَا لَهُمْ اَلَّا يُعَذِّبَهُمُ اللّٰهُ ۔(پ۹-الانفال۳۴)

انہیں کیا ہے کہ اللہ انہیں عذاب نہ کرے۔

یہ حضور ﷺ کی رفعت و مرتبت کے اظہار میں انتہائی بات ہے کہ آپ ﷺ کی موجودگی میں آپ ﷺ کے سبب اور آپ ﷺ کے تشریف لے آنے کے بعد مسلمانوں کے سبب اہل مکہ پر نزول عذاب نہیں ہے۔ جب سب کے سب مکہ سے ہجرت کر گئے تو اللہ عزوجل نے ان پر مسلمانوں کو مسلط کر کے اور ان پر غلبہ دے کہ عذاب دیا اور تلواروں نے ان کا فیصلہ کیا۔ ان کی زمینوں، شہروں اور مالوں پر مسلمانوں کو وارث بنایا۔ اس آیت کی اور بہت سی تفسیریں ہیں۔

ابو بردہ رضی اللہ عنہ کے والد سے بالا سناد مروی کہ حضور ﷺ نے فرمایا: میری امت کے لئے اللہ عزوجل نے مجھ پر دو امانتیں اتاری ہیں۔ ایک یہ کہ وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُعَذِّبَهُمْ (جب تک اے محبوب آپ تشریف فرما ہیں اللہ عذاب نہ کرے گا) اور دوسری یہ کہ وَمَا كَانَ اللّٰهُ مُعَذِّبَهُمْ وَهُمْ يَسْتَغْفِرُوْنَ (جب تک بخشش مانگنے والے (مسلمان) موجود ہیں اللہ عذاب دینے والا نہیں) اور جب میں وصال فرما جاؤں گا تو تم میں استغفار چھوڑ جاؤں گا۔ (ترمذی جلد۴ صفحہ۳۳۴، تفسیر درمنثور جلد۴ صفحہ ۵۷-۵۶)

اسی طرح اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ ۔(پ۱۷-الانبیاء۱۰۷)

اور ہم نے تمہیں نہ بھیجا مگر رحمت سارے جہان کے لئے۔

حضور ﷺ فرماتے ہیں کہ میں صحابہ کے لئے امان ہوں۔ ایک روایت میں ہے کہ ''بدعت'' سے امان ہوں۔ بعض نے اختلاف اور فتنوں سے (امان میں ہونا) مراد لیا ہے اور بعض کہتے ہیں کہ جب تک حضور ﷺ ہم میں (حیات ظاہری سے) موجود رہے تو آپ ﷺ کا وجود باجود بڑا امان تھا۔ اب جب تک آپ ﷺ کی سنت زندہ و باقی رہے گی تو امان بھی باقی ہے اور جب سنت مردہ ہو جائے گی تو بلا اور فتنہ کا انتظار کرنا۔ (صحیح مسلم جلد۴ صفحہ۱۹۶۱)

اور اللہ عزوجل فرماتا ہے:

اِنَّ اللّٰـهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ۔ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا٥
(پ۲۲-الاحزاب۵۶)

بیشک اللہ اور اس کے فرشتے اس غیب بتانے والے نبی پر درود بھیجتے ہیں۔ اے ایمان والو تم بھی ان پر درود اور خوب سلام بھیجو۔

اللہ عزوجل نے اپنے نبی ﷺ پر خود درود بھیج کر، پھر فرشتوں کے ذریعہ درود بھیج کر اور مسلمانوں کو آپ ﷺ پر صلوٰۃ وسلام عرض کرنے کا حکم دے کر آپ ﷺ کی بڑی فضیلت ظاہر کی ہے۔

ابوبکر بن خورک رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کی کہ بعض علماء نے حضور ﷺ کے ارشاد وَجَعَلَتْ قُرَّةُ عَيْنِي فِي الصَّلٰوةِ (نماز میں میری آنکھوں کی ٹھنڈک رکھی گئی) کی یہی تاویل کی ہے، یعنی اللہ عزوجل اور اس کے فرشتے آپ ﷺ پر درود بھیجتے ہیں اور مسلمانوں کو بھی قیامت تک درود بھیجنے کا حکم دیا ہے۔

آپ ﷺ پر صلوٰۃ کی نسبت جب فرشتہ یا ہماری طرف سے ہو تو اس کے معنی درود اور دعا کے ہیں اور جب اللہ عزوجل کی طرف سے ہو تو اس کے معنی رحمت کے ہیں اور ایک روایت میں ''صلوٰۃ'' کے معنی برکت کے بھی ہیں۔

بلاشبہ حضور نبی کریم ﷺ نے جب خود پر درود بھیجنے کی تعلیم دی تب صلوٰۃ و برکت کے معنی کا فرق بھی بتا دیا تھا۔ عنقریب ہم آپ ﷺ پر درود بھیجنے کے احکام بیان کریں گے۔

بعض متکلمین کھیٰعص کی تفسیر میں ذکر کرتے ہیں کہ کاف سے حضور ﷺ پر اللہ عزوجل کی جانب سے کفایت مراد ہے۔ اللہ عزوجل فرماتا ہے:

اَلَيْسَ اللّٰهُ بِكَافٍ عَبْدَهٗ ۔ (پ۲۴-الزمر ۳۶) — کیا اللہ اپنے بندے کو کافی نہیں

اور ''ھا'' سے مراد اس کی ہدایت جو آپ ﷺ پر ہے۔ فرمایا:

وَيَهْدِيَكَ صِرَاطًا مُّسْتَقِيْمًا ۔ (پ۲۶-الفتح ۲) — اور تمہیں سیدھی راہ دکھادے۔

اور ''یا'' سے مراد آپ ﷺ کی تائید ہے۔ فرمایا:

اَيَّدَكَ بِنَصْرِهٖ ۔ (پ۱۰ الانفال ۶۲) — ''اپنی مدد سے آپ کی تائید کی''

اور عین سے مراد آپ کی عصمت ہے۔ فرمایا:

وَاللّٰهُ يَعْصِمُكَ مِنَ النَّاسِ (پ۶-المائدہ ۶۷) — اور اللہ تمہاری نگہبانی کرے گا لوگوں سے۔

اور ''صاد'' سے مراد آپ پر درود بھیجنا ہے۔ فرمایا:

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ۔ (پ۲۲-الاحزاب ۵۶)

اور اللہ عزوجل فرماتا ہے:

وَاِنْ تَظٰهَرَا عَلَيْهِ فَاِنَّ اللّٰهَ هُوَ مَوْلٰهُ وَ جِبْرِيْلُ وَصَالِحُ الْمُؤْمِنِيْنَ (پ۲۸-التحریم ۴) — اور اگر ان پر زور باندھو تو بے شک اللہ ان کا مددگار ہے اور جبریل اور نیک ایمان والے۔

''صَالِحُ الْمُؤْمِنِيْنَ'' کی تفسیر میں بعض نے کہا کہ اس سے انبیاء علیہم السلام یا ملائکہ مراد ہیں اور بعض نے کہا کہ حضرت ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما یا حضرت علی رضی اللہ عنہ مراد ہیں۔ اور یہ بھی ایک روایت ہے کہ مومنین اپنے ظاہر معنی پر ہے۔

